آیات نمبر 67 تا 72 میں اس حقیقت کا بیان کہ منافق مرد اور منافق عورتیں سب ایک جیسے ہیں، یہ برائی کی ترغیب دیتے ہیں اور بھلائی سے روکتے ہیں، ان کے لئے جہنم کا وعدہ ہے۔ انہیں قوم نوح، عاد، ثمود، اصحاب مدین اور الٹی ہوئی بستیوں سے سبق حاصل کرنا چاہیئے۔ مومن مرد اور مومن عورتیں ایک دوسرے کے رفیق و مددگار ہیں، وہ بھلائی کی ترغیب دیتے ہیں اور برائی سے روکتے ہیں، ان کے لئے جنت اور اللہ کی خوشنودی کا وعدہ ہے، یہی اصل کامیابی ہے

اَلْمُنٰفِقُوْنَ وَ الْمُنٰفِقٰتُ بَعْضُهُمْ مِّنْۢ بَعْضٍ ۘ منافق مرد اور منافق عورتیں آپس میں سب ایک ہی جیسے ہیں يَاْمُرُوْنَ بِالْمُنْكَرِ وَيَنْهَوْنَ عَنِ الْمَعْرُوْفِ وَيَقْبِضُوْنَ اَيْدِيَهُمْ ؕ یہ لوگ بری باتوں کی ترغیب دیتے ہیں اور اچھے کاموں سے روکتے ہیں اللہ کی راہ میں خرچ کرنے سے اپنے ہاتھ بند کئے رہتے ہیں نَسُوا اللّٰهَ فَنَسِيَهُمْ ؕ اِنَّ الْمُنٰفِقِيْنَ هُمُ الْفٰسِقُوْنَ ان لوگوں نے اللہ کو بھلا دیا، سو اللہ نے بھی انہیں بھلا دیا بے شک یہ منافق بہت ہی نافرمان ہیں ﴿٦٧﴾ وَعَدَ اللّٰهُ الْمُنٰفِقِيْنَ وَ الْمُنٰفِقٰتِ وَ الْكُفَّارَ نَارَ جَهَنَّمَ خٰلِدِيْنَ فِيْهَا ؕ هِيَ حَسْبُهُمْ ۚ اللہ نے منافق مردوں اور منافق عورتوں اور کافروں سے آتش جہنم کا وعدہ کیا ہے، یہ لوگ اس آگ میں ہمیشہ جلتے رہیں گے، یہ آگ کا عذاب ہی ان کے لئے کافی ہو گا وَلَعَنَهُمُ اللّٰهُ ۚ وَلَهُمْ عَذَابٌ مُّقِيْمٌ اور اللہ نے ان پر لعنت کر دی ہے، اور ان کے لیے دائمی عذاب تیار ہے ﴿٦٨﴾ كَالَّذِيْنَ مِنْ قَبْلِكُمْ كَانُوْٓا اَشَدَّ مِنْكُمْ قُوَّةً وَّ اَكْثَرَ اَمْوَالًا وَّ اَوْلَادًا ؕ اے منافقو! تمہاری حالت بھی

ان ہی لوگوں جیسی ہے جو تم سے پہلے ہو گزرے ہیں وہ تم سے بہت زیادہ طاقتور اور
مال و اولاد میں تم سے کہیں زیادہ تھے فَاسْتَمْتَعُوْا بِخَلَاقِهِمْ فَاسْتَمْتَعْتُمْ
بِخَلَاقِكُمْ كَمَا اسْتَمْتَعَ الَّذِيْنَ مِنْ قَبْلِكُمْ بِخَلَاقِهِمْ وَ خُضْتُمْ
كَالَّذِيْ خَاضُوْا ؕ پھر وہ اپنے حصہ کا خوب فائدہ اٹھا گئے اور تم نے بھی اپنے حصہ کا
ویسا ہی فائدہ اٹھایا جیسا کہ تم سے پہلے لوگوں نے اپنے حصے کا فائدہ اٹھایا تھا اور تم بھی
بیہودہ باتوں میں لگے رہے جیسے وہ لگے رہے تھے اُولٰٓئِكَ حَبِطَتْ اَعْمَالُهُمْ فِي
الدُّنْيَا وَ الْاٰخِرَةِ ۚ وَ اُولٰٓئِكَ هُمُ الْخٰسِرُوْنَ یہی وہ لوگ ہیں جن کے
اعمال دنیا اور آخرت میں برباد ہو گئے اور یہی نقصان اٹھانے والے ہیں ﴿۶۹﴾ اَلَمْ
يَاْتِهِمْ نَبَاُ الَّذِيْنَ مِنْ قَبْلِهِمْ قَوْمِ نُوْحٍ وَّ عَادٍ وَّ ثَمُوْدَ ۙ وَ قَوْمِ اِبْرٰهِيْمَ
وَ اَصْحٰبِ مَدْيَنَ وَ الْمُؤْتَفِكٰتِ ؕ کیا انہیں ان لوگوں کے حالات کی خبر نہیں
پہنچی جو ان سے پہلے تھے جیسے نوح اور عاد اور ثمود کی قوم اور ابراہیم کی قوم اور مدین
والے اور الٹی ہوئی بستیوں والے اَتَتْهُمْ رُسُلُهُمْ بِالْبَيِّنٰتِ ۚ ان سب کے
پاس ان کے رسول کھلی نشانیاں لے کر آئے تھے فَمَا كَانَ اللّٰهُ لِيَظْلِمَهُمْ وَ
لٰكِنْ كَانُوْٓا اَنْفُسَهُمْ يَظْلِمُوْنَ پھر اللہ کی یہ شان نہ تھی کہ وہ ان پر ظلم کرتا
لیکن وہ خود ہی اپنی جانوں پر ظلم کرتے رہے ﴿۷۰﴾ وَ الْمُؤْمِنُوْنَ وَ الْمُؤْمِنٰتُ
بَعْضُهُمْ اَوْلِيَآءُ بَعْضٍ ۘ اور مومن مرد اور مومن عورتیں ایک دوسرے کے
رفیق و مددگار ہیں يَاْمُرُوْنَ بِالْمَعْرُوْفِ وَ يَنْهَوْنَ عَنِ الْمُنْكَرِ وَ يُقِيْمُوْنَ

الصَّلٰوةَ وَ یُؤْتُوْنَ الزَّكٰوةَ وَ یُطِیْعُوْنَ اللّٰهَ وَ رَسُوْلَهٗ ؕ جو نیک کاموں کی

ترغیب دیتے ہیں اور برے کاموں سے منع کرتے ہیں اور نماز کی پابندی کرتے ہیں

اور زکوٰۃ ادا کرتے ہیں اور اللہ اور اس کے رسول کی اطاعت کرتے ہیں اُولٰٓىِٕكَ

سَیَرْحَمُهُمُ اللّٰهُ ؕ یہی وہ لوگ ہیں جن پر اللہ ضرور رحم کرے گا اِنَّ اللّٰهَ

عَزِیْزٌ حَكِیْمٌ بے شک اللہ تعالیٰ بہت زبردست اور بڑی حکمت والا ہے ﴿۷۱﴾ وَعَدَ

اللّٰهُ الْمُؤْمِنِیْنَ وَ الْمُؤْمِنٰتِ جَنّٰتٍ تَجْرِیْ مِنْ تَحْتِهَا الْاَنْهٰرُ خٰلِدِیْنَ

فِیْهَا وَ مَسٰكِنَ طَیِّبَةً فِیْ جَنّٰتِ عَدْنٍ ؕ اللہ نے مومن مردوں اور مومن

عورتوں سے جنت کے ایسے باغوں کا وعدہ کیا ہے جن کے نیچے نہریں بہہ رہی ہوں گی

یہ لوگ ان میں ہمیشہ رہیں گے اور اللہ نے ان سے نفیس مکانات کا وعدہ کیا ہے جو ان

ہی دائمی باغات میں ہوں گے وَ رِضْوَانٌ مِّنَ اللّٰهِ اَكْبَرُ ؕ اور اللہ کی خوشنودی

تو سب سے بڑی نعمت ہے ذٰلِكَ هُوَ الْفَوْزُ الْعَظِیْمُ ان سب نعمتوں کا حاصل ہو

جانا ہی بڑی کامیابی ہے ﴿۷۲﴾ رکوع [۹]